شرف پاکستان کے پرچم کشائے اوّلین
زہد و بے لوثی کا یہ عالم کہ شہرت سے الگ
صبر کی تلقین اب کس کس سے ہو کس کس کو ہو
شمس عالم ظاہر و باطن ہائے ہائے کیا غروب
ہادی[1] عالم ظفر احمد" کا لاؤ تو مثیل

۱۳۹۴ھ — ۵۸۰

۵۸۰ / ۱۹۷۴ء

صاحب فتح و ظفر سلہٹ میں دیکھو بات
ممبری عہدوں وظیفوں کی نہ جاگیروں کی بات
ہر مسلمان کے جگر پر زخم کاری ہے وفات
روز روشن بخت کا اب بن گیا تاریک رات
مفتخر سید سے ہو کیسے شرف کا التفات

۱۳۹۴ھ — ۵۸۰

۵۸۰ / ۱۹۷۴ء

آہ! کیا دن تھے کہ جب تھا موجزن دریائے فیض
آمد دنیا بفضل[2] "عید" تھا دورِ حیات
فیض ظاہر فیض باطن جب ہے دونوں سے قعود[3] -
"شہر ذیقعدہ" مہینہ[4] بن گیا سال وفات

---

[1] یعنی اس پر لفظ مثیل لاؤ "مثیل ہادی عالم ظفر احمد" کبھی تو دوسری تاریخ عیسوی بن جائے۔ ایسے ہی سید مفتخر پر "شرف کا التفات کر" "مشرف مفتخر سیدی کہو تو عیسوی تاریخ ہو جائے۔

[2] بمعنی احسان یہ سال ولادت دنیا میں آنے کا سال ہے۔ ۱۳۱۰ھ اور عید (۸۴ سال) زندگی ہے۔

[3] بیٹھ رہنا، کام بند کر دینا جو وفات سے بند ہوا۔

[4] وفات کا مہینہ اس لیے سال وفات بن گیا۔

از مولانا انیس احمد صدیقی "قصر الحکمت" افتخار بلڈنگ چوبرجی لاہور

# تاریخ وفات

حق سے واصل ہوا، شیخ رخصت ہوا
عاقبت خیر ہو ، سال رحلت ہوا

۱۳۹۴ھ

از مولانا محمد احمد صاحب تھانوی مہتمم مدرسہ اشرفیہ سکھر

"علامہ مولوی ظفر احمدؒ از اولیاء بود" (۱۹۷۴ء)
" سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ اُدْخُلُوْا (۱۳۹۴ھ) (از البلاغ)

## دیگر

آہ بیداد اجل نے کر دیئے بے سر و پا
عقل و بصر، مجد و فقر، درس و نظر
۱۰۰ ۹۰ ۴۴ ۱۰۰ ۲۰۰ ۹۰۰

۱۳۹۴ھ

از جناب ماسٹر عبد الرحمٰن صاحب ابرؔ ساہی وال سرگودھا

مولانا ظفر احمد عثمانی مرحومؒ

افسوس ہے کہ حامیٔ سنت چلا گیا — اسلام کا وہ شیخ طریقت چلا گیا
غمناک کل فضاء ہے زمانہ اداس ہے — اک آفتاب راہ ہدایت چلا گیا
اشرفؒ کا جانشین اور قائد کا ہم نوا — وہ دوست دار قائد ملت چلا گیا
شبیرؒ اور خلیلؒ وہ دونوں کا ہم جلیس — عمدہ سرشت نیک جبلت چلا گیا
امت کا خیر خواہ وہ ملت کا دردمند — وہ رازدار حلم و شرافت چلا گیا
تربت پہ ابرؔ اس کی ہزاروں ہوں رحمتیں — افسوس! پاسبان شریعت چلا گیا

تمت بالخیر

نومبر ۱۹۷۷ء